## مسئلہ 247 قیامت سے پہلے قحطان قبیلے کا ایک شخص مسلمانوں پر حکومت کرے گا۔

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ (( لاَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یَخْرُجَ رَجُلٌ مِنْ قَحْطَانَ یَسُوْقُ النَّاسَ بِعَصَاهُ )) رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ(1)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''قیامت قائم نہ ہوگی جب تک قحطان قبیلہ کا ایک شخص لوگوں کو اپنی چھڑی سے نہ ہانک لے۔'' اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔

## مسئلہ 248 امت محمدیہ ﷺ کو ہلاک کرنے والے قریش کے چند نوجوان ہوں گے۔

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ سَمِعْتُ الصَّادِقَ الْمَصْدُوْقَ ﷺ یَقُوْلُ (( هَلَكَةُ اُمَّتِیْ عَلٰی یَدَیْ غِلْمَةٍ مِنْ قُرَیْشٍ )) رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ(2)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے صادق المصدوق ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے ''میری امت قریش کے چند نوجوان کے ہاتھوں ہلاک ہوگی۔'' اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔

## مسئلہ 249 قیامت کے قریب لوگ بڑے فخر سے بلند و بالا اور منقش مساجد تعمیر کریں گے لیکن نمازیں نہیں پڑھیں گے۔

عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ (( لاَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یَتَبَاهَی النَّاسُ فِی الْمَسَاجِدِ )) رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ (3) (صحیح)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ''قیامت قائم نہیں ہوگی حتی کہ لوگ مساجد کے معاملے میں ایک دوسرے پر فخر جتلائیں گے۔'' اسے ابوداؤد نے روایت کیا ہے۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ اَشْرَاطِ السَّاعَةِ اَنْ یَمُرَّ الرَّجُلُ فِی الْمَسْجِدِ

---

1- كتاب الفتن ، باب

2- كتاب الفتن ، باب قول النبى هلاك امتى على يدى اغيلم سفهاء

3- كتاب الصلاة ، باب فى بناء المساجد (432/1)

لاَ يُصَلِّىْ فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ وَ اَنْ لاَ يُسَلِّمُ الرَّجُلُ اِلاَّ عَلٰى مَنْ يَعْرِفُ . رَوَاهُ الطَّبَرَانِىُّ (1) (صحيح)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''یہ قیامت کی علامت ہے کہ آدمی مسجد سے گزرے گا لیکن دو رکعت نماز ادا نہیں کرے گا اور سلام صرف اسے کہے گا جسے وہ پہچانتا ہے۔'' اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

## مسئلہ 250 خویش پروری قیامت کا فتنہ ہے

عَنْ اُسَيْدِ بْنِ حُضَيْرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَجُلاً اَتَى النَّبِىَّ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ !اسْتَعْمَلْتَ فُلاَنًا وَّلَمْ تَسْتَعْمِلْنِىْ قَالَ ((اِنَّكُمْ سَتَرَوْنَ بَعْدِىْ اَثْرَةً فَاصْبِرُوْا حَتّٰى تَلْقَوْنِىْ )) رَوَاهُ الْبُخَارِىُّ (2)

حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ایک آدمی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی ''یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ نے فلاں کو عامل بنایا ہے مجھے نہیں بنایا۔'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''عنقریب تم لوگ میرے بعد خویش پروری دیکھو گے (اس وقت) صبر کرنا یہاں تک کہ مجھ سے آملو۔'' اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔



1- صحيح الجامع الصغير ، للالبانى ، الجزء الخامس ، رقم الحديث 5772

2- كتاب الفتن قول النبىﷺ سترون بعدى امور أتنكرونها

# تفہیم السنۃ

## کے مطبوعہ حصے

1. توحید کے مسائل (اردو' انگریزی' سندھی)
2. اتباع سنت کے مسائل (اردو' انگریزی' سندھی)
3. طہارت کے مسائل (اردو' انگریزی' سندھی)
4. نماز کے مسائل (اردو' سندھی)
5. جنازے کے مسائل (اردو' سندھی)
6. درود شریف کے مسائل (اردو' سندھی)
7. دعاء کے مسائل (اردو' سندھی)
8. زکوۃ کے مسائل (اردو' انگریزی' سندھی)
9. روزوں کے مسائل (اردو' انگریزی' سندھی)
10. حج اور عمرہ کے مسائل (اردو' سندھی)
11. جہاد کے مسائل
12. نکاح کے مسائل
13. طلاق کے مسائل
14. جنت کا بیان
15. جہنم کا بیان
16. شفاعت کا بیان
17. قبر کا بیان
18. علامات قیامت کا بیان

## زیر طبع

1. قیامت کا بیان

Hadith Publications
2- Sheesh Mahal Road. Lahore 7232808